

آیت نمبر 192

آیات نمبر 192 تا 209 میں اس بات کی یقین دہانی کہ قرآن اللہ کی وحی ہے جسے جبرئیل امین کے ذریعہ عربی زبان میں نازل کیا گیا ہے۔ اس کا ذکر پچھلی کتابوں میں بھی موجود ہے۔ یہ اس لئے نازل کیا گیا ہے تاکہ کفار کو اچھی طرح آگاہ کر دیا جائے اور ان پر حجت پوری ہو جائے۔

وَ اِنَّهٗ لَتَنۡزِيۡلُ رَبِّ الۡعٰلَمِيۡنَ ﴿۱۹۲﴾ بلاشبہ یہ قرآن رب العالمین کی طرف سے بھیجا گیا ہے

نَزَلَ بِهِ الرُّوۡحُ الۡاَمِيۡنُ ﴿۱۹۳﴾ عَلٰى قَلۡبِكَ لِتَكُوۡنَ مِنَ الۡمُنۡذِرِيۡنَ ﴿۱۹۴﴾ اس کو ایک امانت دار فرشتہ نے آپ کے قلب پر نازل کیا ہے تاکہ آپ لوگوں کو اللہ کے عذاب سے ڈرائیں

بِلِسَانٍ عَرَبِىٍّ مُّبِيۡنٍ ﴿۱۹۵﴾ اس قرآن کو فصیح عربی زبان میں نازل کیا گیا ہے

وَ اِنَّهٗ لَفِىۡ زُبُرِ الۡاَوَّلِيۡنَ ﴿۱۹۶﴾ بلاشبہ اس کا ذکر پچھلی آسمانی کتابوں میں موجود ہے

اَوَلَمۡ يَكُنۡ لَّهُمۡ اٰيَةً اَنۡ يَّعۡلَمَهٗ عُلَمٰٓؤُا بَنِىۡۤ اِسۡرَآءِيۡلَ ﴿۱۹۷﴾ کیا کفار مکہ کے لئے یہ نشانی کافی نہیں کہ اس بات کو بنی اسرائیل کے علماء بھی جانتے ہیں

وَلَوۡ نَزَّلۡنٰهُ عَلٰى بَعۡضِ الۡاَعۡجَمِيۡنَ ﴿۱۹۸﴾ فَقَرَاَهٗ عَلَيۡهِمۡ مَّا كَانُوۡا بِهٖ مُؤۡمِنِيۡنَ ﴿۱۹۹﴾ اگر ہم اس قرآن کو کسی عجمی شخص پر نازل کرتے اور وہ ان کے سامنے انہیں پڑھ کر سنا بھی دیتا تب بھی یہ لوگ اس پر ایمان نہ لاتے

كَذٰلِكَ سَلَكۡنٰهُ فِىۡ قُلُوۡبِ الۡمُجۡرِمِيۡنَ ﴿۲۰۰﴾ اور اسی طرح ہم نے اس کفر وانکار کو ان مجرموں کے دلوں میں اتار دیا ہے

لَا يُؤۡمِنُوۡنَ بِهٖ حَتّٰى يَرَوُا الۡعَذَابَ الۡاَلِيۡمَ ﴿۲۰۱﴾ یہ لوگ اس قرآن پر اس وقت تک ایمان نہیں لائیں گے



جب تک کہ دردناک عذاب کو اپنی آنکھوں سے نہ دیکھ لیں فَيَأْتِيَهُمْ بَغْتَةً وَّ
هُمْ لَا يَشْعُرُوْنَ ﴿۲۰۲﴾ پھر وہ عذاب ان پر اچانک آ پہنچے گا اور ان کو اس کے آنے کی
خبر تک نہ ہوگی فَيَقُوْلُوْا هَلْ نَحْنُ مُنْظَرُوْنَ ﴿۲۰۳﴾ پھر اس وقت وہ کہیں گے کہ
کیا ہمیں کچھ اور مہلت مل سکتی ہے؟ اَفَبِعَذَابِنَا يَسْتَعْجِلُوْنَ ﴿۲۰۴﴾ تو کیا یہ لوگ
ہمارے عذاب کو جلدی بلانا چاہتے ہیں اَفَرَءَيْتَ اِنْ مَّتَّعْنٰهُمْ سِنِيْنَ ﴿۲۰۵﴾ ثُمَّ
جَآءَهُمْ مَّا كَانُوْا يُوْعَدُوْنَ ﴿۲۰۶﴾ ذرا غور کرو کہ اگر ہم ان کو چند سال مزید عیش
کرنے کی مہلت دے دیں پھر وہ عذاب ان پر آ پہنچے جس سے انہیں ڈرایا جا رہا ہے
مَآ اَغْنٰى عَنْهُمْ مَّا كَانُوْا يُمَتَّعُوْنَ ﴿۲۰۷﴾ تو کیا ہمارا دیا ہوا سامان عیش انہیں اُس
عذاب سے بچانے میں کچھ فائدہ دے گا وَ مَآ اَهْلَكْنَا مِنْ قَرْيَةٍ اِلَّا لَهَا
مُنْذِرُوْنَ ﴿۲۰۸﴾ ذِكْرٰى ۛ وَ مَا كُنَّا ظٰلِمِيْنَ ﴿۲۰۹﴾ ہم نے کسی بستی کو اس وقت تک
ہلاک نہیں کیا کہ جب تک اس میں نصیحت کی غرض سے خبردار کرنے والے رسول
نہ آئے ہوں اور ہم ہرگز ظلم کرنے والے نہیں ہیں